بدون خلط شرکت جائز نہیں ہے۔ ہمارے یہاں شرکتِ نفع کا تعلق عقد سے ہے مال سے نہیں ہے، کیونکہ اس عقد کا نام ہی شرکت ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ دراہم و دنانیر عقود میں متعین کرنے سے متعین نہیں ہوتے، لہذا ان سے تجارت کرکے حاصل ہونے والا نفع عقد سے متعلق ہوگا مال سے نہیں۔ نیز عقد شرکت میں بدون مال ملائے بذریعہ تصرف دونوں فریق کی شرکت درست ہے، لہذا نفع میں بھی دونوں کی شرکت صحیح ہوگی۔ معلوم ہوا کہ نفع میں شرکت کا اصل اعتبار عقد کا ہے مال کا نہیں۔ ❶

# فصل فی الشركة

(۱۶۶) اَلتَّوْكِيْلُ فِیْ أَخْذِ الْمَالِ الْمُبَاحِ بَاطِلٌ. ❷

ترجمہ: مباح مال لینے کے لئے وکیل بنانا باطل ہے۔

تشریح: مذکورہ اصول کا مطلب یہ ہے کہ جو چیز مباح ہو یعنی ہر ایک کے لئے اس کا وصول کرنا جائز ہو تو اس کی وصولی کے لئے کسی دوسرے کو وکیل بنانا درست نہیں، کیونکہ اس میں وکالت کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔

صاحبِ ہدایہ مذکورہ اصول ذکر کرکے یہ بتلا رہے ہیں کہ ایندھن جمع کرنے اور شکار وغیرہ کرنے میں شرکت جائز نہیں ہے، یعنی ایسا نہیں ہوسکتا کہ ایک شخص ایندھن جمع کرے یا شکار کرے اور کوئی دوسرا محض شرکتِ زبانی کی بنا پر اس میں شریک ہو بلکہ ایندھن صرف جمع کرنے والے کا ہوگا اور شکار صرف شکاری کا ہوگا۔ ہر مباح چیز کو لینے اور اٹھانے کا یہی حکم ہے، کیونکہ

---

❶ (قَوْلُهُ وَعَدَمِ الْخَلْطِ) أَیْ تَصِحُّ وَإِنْ لَمْ يَخْلِطَا الْمَالَيْنِ، لِأَنَّ الشَّرِكَةَ فِی الرِّبْحِ مُسْتَنِدَةٌ إِلَى الْعَقْدِ دُونَ الْمَالِ، لِأَنَّ الْعَقْدَ يُسَمَّى شَرِكَةً وَلَا بُدَّ مِنْ تَحْقِيقِ مَعْنَى هَذَا الِاسْمِ فِيهِ فَلَمْ يَكُنْ الْخَلْطُ شَرْطًا، وَلِأَنَّ الدَّرَاهِمَ وَالدَّنَانِيرَ لَا يَتَعَيَّنَانِ فَلَا يُسْتَفَادُ الرِّبْحُ بِرَأْسِ الْمَالِ وَإِنَّمَا يُسْتَفَادُ بِالتَّصَرُّفِ، لِأَنَّهُ فِی النِّصْفِ أَصِيلٌ وَفِی النِّصْفِ وَكِيلٌ، وَإِذَا تَحَقَّقَتْ الشَّرِكَةُ فِی التَّصَرُّفِ بِدُونِ الْخَلْطِ تَحَقَّقَتْ فِی الْمُسْتَفَادِ بِهِ وَهُوَ الرِّبْحُ بِدُونِهِ وَصَارَتْ كَالْمُضَارَبَةِ.

البحر الرائق: کتاب الشركة، شركة العنان، ج۵ ص ۱۹۱، ط: دار الكتاب الإسلامی

❷ الهداية: کتاب الشركة، فصل فی الشركة الفاسدة، ج۲ ص ۶۱۳، ط: رحمانیہ

شرکت وکالت کے معنی کو متضمن ہوتی ہے، حالانکہ مالِ مباح کو لینے کے لئے وکیل بنانا صحیح نہیں ہے، کیونکہ بدوں وکالت بھی مالِ مباح کو لینا جائز ہے۔ (۱)

(۱۶۷) اَلْوَكَالَةُ تَبْطُلُ بِالْمَوْتِ. (۲)

ترجمہ: وکالت موت کی وجہ سے باطل ہوجاتی ہے۔

تشریح: مذکورہ اصول کا مطلب یہ ہے کہ اگر وکیل مرجائے تو وکالت وکیل کی موت کی وجہ سے باطل ہوجائے گی، کیونکہ مردے میں وکالت کی صلاحیت نہیں ہے اور نہ اب وکالت کا کوئی فائدہ ہے کیونکہ اب وکیل تو کوئی کام سرانجام نہیں دے سکتا۔

صاحبِ ہدایہ مذکورہ اصول ذکر کرکے یہ بتلا رہے ہیں کہ اگر دو شریکوں میں سے ایک مرجائے یا مرتد ہوکر دار الحرب چلا جائے اور قاضی اس کے دار الحرب جانے کا فیصلہ کردے تو شرکت باطل ہوجائے گی، کیونکہ شرکت وکالت کو متضمن ہوتی ہے اور وکالت موت کی وجہ سے باطل ہوتی ہے، اور جب وکالت باطل ہوگئی تو اس وکالت کو جو چیز متضمن ہے وہ بھی باطل ہوگی، لہٰذا شرکت بھی باطل ہوجائے گی۔ (۳)

---

(۱) (قوله: ولا تجوز الشركة فى الاحتطاب والاصطياد والاحتشاش) لأن الشركة متضمنة معنى الوكالة والتوكيل فى أخذ المباح باطل لأن أمر الموكل به غير صحيح، والوكيل يملكه بدون أمره فلا يصلح نائبا عنه، ولأن كل واحد منهما يملك ما أخذه بالأخذ فلا يكون لصاحبه عليه سبيل.

الجوهرة النيرة: كتاب الشركة، شركة الوجوه، ج ۱ ص ۲۹۰، ط: المطبعة الخيرية

(۲) الهداية: كتاب الشركة، فصل فى الشركة الفاسدة، ج ۲ ص ۶۱۵، ط: رحمانیہ

(۳) (قَوْلُهُ وَتَبْطُلُ الشَّرِكَةُ بِمَوْتِ أَحَدِهِمَا، وَلَوْ حُكْمًا) لِأَنَّهَا تَتَضَمَّنُ الْوَكَالَةَ وَلَا بُدَّ مِنْهَا لِتَحَقُّقِ الشَّرِكَةِ عَلَى مَا مَرَّ وَالْوَكَالَةُ تَبْطُلُ بِالْمَوْتِ، وَالْمَوْتُ الْحُكْمِيُّ الِالْتِحَاقُ بِدَارِ الْحَرْبِ مُرْتَدًّا إذَا قَضَى الْقَاضِي بِهِ، لِأَنَّهُ بِمَنْزِلَةِ الْمَوْتِ.

البحر الرائق: كتاب الشركة، فصل فى الشركة الفاسدة، ج۵ ص ۱۹۹، ط: دار الكتاب الإسلامي

